۳۔ ان احادیث (یعنی سنن زوائد) میں توغل سے اندیشہ تھا، کہ کہیں مسلمان ان میں منہمک ہو کر اُن احادیث سے بے اعتنائی برتنے لگیں جن پر شریعت کا انحصار ہے

(مترجم: اور ایسا ہی ہوا، اور مسلمان مستحبات میں اس قدر ڈوبے کہ احکام شرائع کو انہوں نے "بڑے بڑوں" کے لئے چھوڑ دیا!)

# امیرالمومنین حضرت عمرؓ کی قلتِ روایت کا دوسرا سبب

آپ کے عہدِ خلافت میں بے شمار ایسے حضرات موجود تھے جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے فیضانِ صحبت سے براہِ راست مستفیض تھے، بدیں سبب ان حضرات کے حضور روایت کی احتیاج ہی نہ تھی!

بروایت سنن دارمی؛

| | |
|---|---|
| عن قرظة قال بعث عمر | حضرت قرظہ (صحابی انصاری) فرماتے ہیں |
| بن الخطاب رهطاً من الانصار | امیرالمومنین عمر بن الخطاب نے انصار کی جس جماعت |
| إلى الكوفة فبعثني معهم | کو کوفہ بھیجا، میں بھی اُس جماعت کے ہمراہ تھا، |
| فجعل يمشي معنا حتى اتى | حضرت عمر ہمارے ساتھ پا پیادہ چل رہے تھے |
| صرار وصرار ماءٌ في طريق | مقام صرار جو کہ معظمہ کی راہ پر ہے، میں پہنچے |
| مكة فجعل ينفض الغبار | تو آپ نے اپنے پاؤں غبار سے صاف کرنے |
| عن رجليه ثم قال انكم | کے بعد فرمایا (اے دوستو!) آپ لوگ کوفہ |
| تاتون الكوفة فتاتون | تشریف لے جا رہے ہیں وہاں ایسے مسلمان بھی |
| قوماً لهم ازيز بالقرآن | ہیں جو بڑی رقت اور سوز کے ساتھ قرآن مجید |
| فياتونكم فيقولون قدم | کی تلاوت کرتے ہیں، یہ لوگ جب سُنیں گے کہ |
| اصحاب محمد، فياتونكم فيسئلونكم | رسول اللہ کے صحابی تشریف لائے ہیں تو دوڑے |
| عن الحديث فاقلوا الرواية عن | ہوئے آئیں گے اور آپ حضرات سے حدیثیں |
| رسول الله صلى الله عليه وسلم | دریافت کریں گے مگر آپ لوگ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم |

حضرت عمرؓ کی قلت روایت کی وجہ

| | |
|---|---|
| وانا شریککم | کی روایات قلیل تعداد میں بیان کرنا۔ اور اس معاملہ میں مجھے بھی اپنا شریک سمجھنا |
| قال ابو محمد و | ابو محمد دارمی (صاحب سنن) فرماتے ہیں |
| هو الدارمی معناه | حضرت عمرؓ کے اس قول کے معنی یہ ہیں کہ رسول اللہ |
| الحدیث عن | صلے اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں جو جو حوادث |
| ایام رسول الله | وقوع میں آئے وہ لوگ آپ حضرات سے ان کے |
| صلی الله علیه وسلم | سنانے کی درخواست کریں گے (یہ واقعات کم |
| لیس السنن | بیان کرنا) نہ یہ کہ حضرت عمرؓ کا مفہوم احادیث |
| والفرائض | سنن و فرائض سے تھا! |

*تقلیل روایت کی توجیہ بالفاظ امام دارمی*

شاہ ولی اللہ فرماتے ہیں مگر میرے نزدیک اس "حدیث" کی یہ توجیہات ہیں

*تقلیل روایت کی توجیہ شاہ ولی اللہ کے الفاظ میں*

ا۔ لفظ اقلوا الحدیثؒ سے مراد وہ حدیثیں ہیں جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اُن اطوار "شمائل" وعادات پر مشتمل ہیں، جن کا حدود و شرائع سے واسطہ نہیں

ب لفظ "اقلوا الحدیثؒ" ایسی احادیث کا مورد ہے جن میں راوی کے حفظ و اتقان واجتہاد و طریقِ ادا کے ساتھ اس کے ظن وتخمین کو بھی دخل ہے،

اور اسی طرح امیرالمومنین حضرت عمرؓ سے دعاؤں کی معینہ توقیت و اسباب تحرکات (دعا) کی روایات میں بھی تقلیل ہے ــ گویا کہ اس معاملہ میں آپ کے نزدیک نفس التجا و توجہ الی اللہ باندازِ توکل وشکر و الحاح ہی دُعا کا مفہوم ہیں

جیسا کہ ابوداؤد میں یہ حدیث ہے کہ

| | |
|---|---|
| ان رسول الله صلی الله | جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا |
| علیه وسلم قال من | جس کسی نے کھانے کے بعد یہ الفاظ ادا کئے |
| اکل طعاما ثم قال | شکر کیا، کہ میں اس ذات الاہ کی تعریف کرتا |

الحمد للہ الذی اطعمنی ھذا الطعام ورزقنیہ من غیر حول منی ولا قوۃ غفرلہٗ ماتقدم من ذنبہٖ

ہوں جس نے مجھے یہ طعام میری سعی و جہد کے بغیر عنایت فرمایا، تو اس شخص کے سابقہ معاصی پر قلم عفو سے خط کھینچ دیا گیا

ومن لبس ثوبًا فقال الحمد للہ الذی کسانی ھٰذا ورزقنیہ من غیر حول منی ولا قوۃ غفر لہٗ ماتقدم من ذنبہ وما تاخّر

اور جس کسی نے لباس پہن کر یہ الفاظ حمد زبان سے ادا کئے، کہ تمام تعریفات اس ذات الاکو سزاوار ہیں جس نے میری کوشش وتلاش کے بغیر مجھے یہ نعمت عطا فرمائی، تو اس کے سابقہ گناہوں کے ساتھ بعد کے معاصی بھی نظر انداز کر دیئے جاتے ہیں،

پس گویا کہ "فاروق اعظم" نے اس حدیث کے مطابق اسباب کی بجائے مسبّب (نہایت الغایات) کو "مدار فضیلت" سمجھا، نہ کہ صرف ان کلمات مبارکہ ہی کو — یعنی ان کلمات (مذکورۂ در حدیث بالا) کی تشریح خصوصیہ (یعنی نفس و مفہوم کلمات) "ابرار" کے لئے ہے، اور شریعت کی اصل مفہوم و اصول و منشاء سابقین کے لئے۔

[illegible]

# فقط

---

مزن بچوں و چرا دم، کہ بندۂ مقبل
قبول کرد سخن ہر سخن کہ جاناں گفت

مترجم

ابو یحییٰ امام خان نوشہروی
مقیم لاہور

۲۹، ربیع الثانی ۱۳۷۱ھ
۲۷، ماہ جنوری ۱۹۵۲ء